Vol. II
No. 18




*Tuesday*
*6th October, 1953*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Tuesday, 6th October*, 1953.

The House met at Half Past Two of the Clock.

[MR. SPEAKER IN THE CHAIR]

## Questions and Answers

( *See* Part I )

## Business of the House

شری سی ایچ - وینکٹ رام راؤ (کریم نگر) - مجھے ایک شارٹ نوٹس کوئسچن دیکر آٹھ دس دن گزرچکے ہیں لیکن اسکی کیا فیٹ (Fate) ہوئی معلوم نہیں - ایسے سوالات کی ارجنسی ( Urgency ) رہتی ہے اسلئے ہم پیش کرتے ہیں - اس ضمن میں میں آنریبل اسپیکر سے کلاریفیکیشن ( Clarification ) چاہتا ہوں -

مسٹر اسپیکر - میں دریافت کرونگا -

There is a petition submitted by Shri K. Venkatrama Rao.

## Petition Re. Tenancy Bill.

شری کے - وینکٹ رام راؤ (چنا کونڈور) - میں نے ٹیننسی ایکٹ کے سلسلہ میں ایک پٹیشن کسانوں کی جانب سے داخل کیا ہے - اسکو پڑھکر سنانے کیلئے اسکی کاپی میرے پاس نہیں ہے - جو پٹیشن پیش کیا گیا ہے وہ مختلف اضلاع ( ورنگل - نلگنڈہ اور ضلع حیدرآباد) کے کسانوں نے یہاں حاضر ہوکر اسپیکر صاحب کی خدمت میں پیش کیا ہے - اسمیں یہ ذکر کیا گیا ہے کہ موجودہ جو ٹیننسی ایکٹ ہے وہ ناکافی ہے - اس سے کسانوں کے مسائل حل ہونے والے نہیں ہیں - اور یہ کہ سلکٹ کمیٹی میں یہ قانون جانے کے بعد اسکی حالت بد سے بدتر ہوگئی ہے - اسمیں ریڈیکل چینجس (Radical Changes) کی ضرورت ہے - جو رنٹ برڈن ( Rent burden ) ہے اسمیں کمی کیجاسکتی ہے - درخواست میں یہ کہا گیا ہے کہ کسانوں کے جو مسائل اور مشکلات ہیں وہ اس قانون سے حل نہیں ہونگے اس وجہ سے ٹیننسی ایکٹ کو اس طریقہ سے ترمیم کیجائے کہ تمام مسائل حل ہوسکیں - اسلئے یہ درخواست جناب اسپیکر صاحب کے ذریعہ سے آنریبل ممبران کے ملاحظہ میں پیش کیگئی ہے تاکہ وہ اس پر غور کریں -

مسٹر اسپیکر - درخواست پٹیشن کمیٹی کے تفویض کیگئی ہے -

## Motion for Adjournment re. the Riot at Dharma Sagar Village.

*Mr. Speaker* : There is an adjournment motion given notice of by Shri V. D. Deshpande. I shall read the notice :

" I hereby give notice of the following motion :—

" That the House do adjourn the business of the Assembly for the purpose of discussing a definite matter of urgent public importance, namely—

On 3-10-53 between 5 and 8 p.m. the Congress leaders of Warangal taluk with the help of some landlords of surrounding villages, named Raula Mukunda Reddy, Ch. Narsimha Reddy, Solleti Venkatram Narsiah and Madipalli Narsimha Reddy, with a half a dozen licensed T.B. guns and a number of spears raided the Houses of Shri Raj Reddy and Laxma Reddy the President and the Secretaries of the Dharmasagar Village Panchayat Committee. This village is 18 miles from Warangal with a population of 5 thousand. Messrs. Haigrivachary and Ranganaikalu, the Congress leaders of Warangal, led the party.

In the beginning the Goondas beat Laxma Reddy and Kudikelle Venkat Narsu severely, whom they caught hold in a wayside. The local people gathered together there at spot and marched in a procession. The injured persons were sitting in a car which was proceeding with the procession. The Police Guards were there in front of the car. The Goondas stopped the procession, asked the Police to go away and fired on the persons sitting in the car. Gurrappa Veeraayya and Kudikelle Venkat Narsu fell victims and died immediately on the spot. T. Narasihma Reddy is severely injured and is on his death-bed. More than 60 persons have been injured with spears and lathis. Police was there witnessing all these incidents. Terror has been let loose by the Congressmen and the local Zamindars with the help of Goondas and the people are panicky.

Congressmen under the protection of the ruling party are playing with the lives of the people with licensed firearms. The police is totally under the influence of these persons and failed to protect the law and order. The culprits have not yet been brought to the books."

ہوم منسٹر (شری دگمبر راؤ بندو) - اس واقعہ کے بارے میں وائرلیس مسیج (Wireless Message) کے ذریعہ کل گورنمنٹ کے پاس اطلاع وصول ہوئی - اسکے بعد ہی ڈی - آئی - جی کو روانہ کیا گیا ہے - آج صبح ڈی - آئی - جی کی تفصیلی رپورٹ

وصول ہوئی ہے اسکو پڑھنے کے بعد میرے دل پر جو اثر ہوا وہ یہ ہے کہ یہ واقعہ ایک نہایت ہی افسوسناک اور شرمناک واقعہ ہے ۔ اڈجرنمنٹ موشن کے ذریعہ سے جو واقعات بتلائے گئے ہیں اسمیں بہت سے ایسے واقعات ہیں جو پولیس کی رپورٹ سے ملتے جلتے ہیں جو ہمارے پاس وصول ہوئی ہے۔ چنانچہ دو ذمہ دار آفیسرس ڈی ۔ یس ۔ پی اور ڈی ۔ آئی ۔ جی دھرم ساگر کیمپ میں ہیں اور فرسٹ ہینڈ انفرمیشن وصول ہوچکا ہے ۔ کچھ مزید واقعات سے بھی میں واقف ہوں لیکن اگر میں انکا انکشاف کروں تو مجھے ڈر ہے کہ جو انوسٹیگیشن ( Investigation ) ہورہا ہے وہ متاثر ہوگا میں آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن اور آنریبل ہاؤز کو یہ اطمینان دلانا چاہتا ہوں کہ اس میں بلا رو رعایت کارروائی ہوگی بلا لحاظ اسکے کہ وہ کانگریس من ( Congressmen ) ہوں یا کوئی اور ۔ قانونی طور پر جس طرح عمل ہونا چاہیئے اسطرح عمل ہوگا اسکی پوری جانچ ہوگی اور یہ مقدمات عدالت میں چلینگے ۔ اس وضاحت کے بعد میں سمجھتا ہوں کہ اسپر بحث کرنے کی ضرورت نہیں ہے ۔

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ( اپا گوڑہ ) ۔ جو اڈجرنمنٹ موشن آپکے پاس ہے آنریبل ہوم منسٹر نے اس سلسلہ میں جو معلومات ہیں وہ ہاؤز کے سامنے رکھے ہیں ۔ لیکن اسپر ہاؤز میں ڈسکشن ہونا چاہیئے اس وجہ سے کہ یہی ایک شکایت نہیں ہے یا پہلا واقعہ نہیں ہے بلکہ مسلسل ایک سال سے کانگریس کے نام پر کانگریس کا ایک سکشن وائولنس کا استعمال کررہا ہے۔ نلگنڈہ میں پی ۔ ڈی ۔ یف کے آفس میں لوگوں کے سر پھوڑے گئے اور گڑبڑ مچائی گئی ۔ اسکے بعد بھونگیر میں اسکو ریپیٹ ( Repeat ) کیا گیا ۔ کامریڈ روی نارائن ریڈی اور کامریڈ سندریا جیسے ہمارے بڑے بڑے لیڈروں پر حملہ کیا گیا ۔ وہ چیز بھی چیف منسٹر صاحب اور ہوم منسٹر صاحب کی نظر میں لائی گئی تھی لیکن ہمیں پتہ نہیں کہ کیا ہوا ۔

شری دگمبر راؤ بندو ۔ مقدمات دائر کئے گئے ۔

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ اسکے بعد یہ واقعہ ورنگل میں پیش آیا کانگریس کا ایک سکشن جان بوجھکر علانیہ طور پر وائولنس کا استعمال کرتا رہا ہے ۔ لیکن آج جو واقعہ ہوا اسمیں ( لائسنسڈ ہے یا ان لائسنسڈ ) علانیہ طور پر ڈبل بور بندوق ہاتھ میں لیکر حملہ کیا گیا ۔ پہلے تو گاندھی جینتی کے نام پر وہاں میٹنگ بلائی گئی . . .

***Mr. Speaker* : It is not necessary to go into details.**

*Mr. V. D. Deshpande* : I am not going into details.

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ میں ہاؤز کو اس وجہ سے توجہ دلانا چاہتا ہوں کہ تحقیقات ہونگی اور پرٹیکولر کیسس میں اسٹپس لئے جائینگے لیکن یہ ٹینڈنسی پیدا ہوگی اور دوسری سیاسی پارٹیوں پر فائر آرمس استعمال کئے جارہے ہیں اسکو روکنے کیلئے اگر ہاؤز میں ڈسکشن نہ کیا جائے تو یہ ٹنڈنسی نہیں رکے گی ۔ دوسرے ممالک میں ہم سنتے تھے کہ فاسسٹ وائولنس ( Fascist violence ) ہے جسکو کانگریس کا

ایک سکشن اپنا رہا ہے - آج ڈیمو کریسی کے دور میں یہ حالت ہے - اس میں ارجنٹ پبلک امپارٹنس بھی ہے اور ریکرنس بھی - اگر اسپر ہاؤز میں ڈ سکشن کیا جائے تو اسکو روکنے میں بڑی حد تک کمیابی ہوگی - اسلئے میں استدعا کرونگا کہ اسپر ڈ سکشن کی اجازت دیجائے ( وقفہ ) مجھ سے کہا گیا ہے کہ ملزم ابھی گرفتار نہیں ہوئے -

مسٹر اسپیکر - میں سمجھتا ہوں کہ واقعہ سنگین ہے اور جیسا کہ رول میں ہے امپارٹنٹ بھی ہے - ریسنٹ اکرنس ( Recent occurrence ) بھی ہے - ایسی صورت میں اسکی اجازت دینے میں کوئی امر مانع ہوتو فرمائیں - ( Pause ) کسی آنریبل ممبر کو کوئی آبجکشن نہیں ہے اسلئے یہ اڈجرنمنٹ موشن اڈمٹ ( Admit ) کیا جاتا ہے - لیکن یہ کب لیا جائے - کل اسپر ڈ سکشن کیا جائے تو میں سمجھتا ہوں کہ مزید واقعات بھی معلوم ہونگے -

*Shri V. D. Deshpande* : I have no objection.

شری دگمبر راؤ بندو - مناسب ہوگا اگرایک آدھ دن اور بڑھایا جائے -

*Mr. Speaker:* By tomorrow the hon. Minister can get the information. We shall take up this matter tomorrow at 6-30 p.m. I think hour and a half would be sufficient. Now we will proceed to the next item. Shri Mehdi Nawaz Jung.

## L. A. Bill No. XXIX of 1953, the Hyderabad Leprosy Bill

*Minister for Public Works, Medical and Public Health. (Shri Mehdi Nawaz Jung)*: I beg to introduce:

L.A. Bill No. XXIX of 1953, the Hyderabad Leprosy Bill 1953.

*Mr. Speaker:* The Bill is introduced:

## L. A. Bill No. XXX of 1953, the Hyderabad Agricultural Income Tax (Amendment) Bill.

*Minister for Finance and Statistics (Dr. G. S. Melkote):* I beg to introduce:

L. A. Bill No. XXX of 1953, of Hyderabad Agricultural Income Tax (Amendment) Bill, 1953.

*Mr. Speaker:* The Bill is introduced:

## * L. A. Bill No. XV of 1953, of the Hyderabad Agricultural Debtors Relief Bill.

*Mr. Speaker :* Now we shall proceed with the continuation of the First Reading of the Hyderabad Agricultural Debtors Relief Bill. Yesterday we had tentatively fixed that the notice for 1st Reading would be put to vote at 5 p.m. today, i.e., after the recess. Now I want to know whether the Members require more time or it can be completed as fixed yesterday.

(Pause)

So It appears that it can be put to vote at 5 p.m. Today there is half an hour debate also and it will be taken up at 7-30 p.m. Now we shall continue the first reading of the Agricultural Debtors Relief Bill.

* شری کے - وی - رام راؤ - اسپیکر سر - میں ڈیٹرس رلیف ایکٹ پرمجموعی حیثیت سے بحث کرنے سے قبل اسکے بعض دفعات پر روشنی ڈالنا چاھتا ھوں - اس بل کی اصل روح رواں کلاز (۱۶) ھے - اسکے ذریعہ ایک مدت معین کیگئی ھے - دفعہ (۴) میں تین ماہ کی مدت مقرر ھے - دفعہ ۱۶ کی رو سے اگر دفعہ ۴ کے تحت درخواست پیش نہوتو قرضہ منسوخ سمجھا جائیگا - یہ دفعہ ۱۶ کے لحاظ سے قانون کا نقطہ آغاز ھے دفعہ (۴) کے لحاظ سے ڈیٹر یا کریڈیٹر دونوں میں سے کوئی بھی درخواست پیش کرسکتا ھے - اگر تین مہینے میں درخواست پیش نہوتو دفعہ ۱۶ کے لحاظ سے یہ سمجھا جائیگا کہ ایسا کوئی قرض نہیں ھے - اسکے لئے ڈیٹر کی تعریف پر غور کرنا بھی ضروری ھے - اس طرف کے ایک آنریبل ممبر نے بھی یہ بتایا کہ یہ تعریف مبہم ھے - اس میں ترمیم کرنے کی ضرورت ھے - اس میں تین ایسے شرائط عائد کئے گئے ھیں کہ اگر کوئی شخص انکی تکمیل نہ کرے تو وہ مقروض کی تعریف میں نہیں آتا - ایک تو یہ کہ وہ ۱۹۴۰ع سے قبل کا ھو - دوسری شرط کے لحاظ سے اگر کوئی شخص اسکے بعد زراعت کرتا رھا ھو - اسکے ساتھ یہ بھی شرط ھے کہ مشاورتی مجلس کا جو پرانے منسوخ شدہ قانون کے لحاظ سے ھو اسکے وجود میں آنے سے قبل کوئی شخص کسی اراضی پر کاشت کرتا رھا ھو تو وہ شخص مقروض کی تعریف میں آتا ھے - اس کے کے ساتھ ساتھ ان ڈوائیڈڈ ھندو فیملی کو بھی شامل کیا گیا ھے - کسی شخص کو " مقروض " کی تعریف میں آنے کیلئے ان سب شرائط کی تکمیل کرنا پڑیگا - " اینڈ " کی وجہ سے یہ بات پیدا ھوتی ھے کہ کوئی شخص بھی اس میں داخل نہیں ھوسکتا اسلئے " ڈیٹر " کی تعریف میں تبدیلی کرنا ضروری ھے - اس تعریف سے موجودہ صورت میں اس قانون کا کوئی فائدہ نہیں ھوگا - بمبئی ایکٹ سے بلا سوچے سمجھے اسطرح اخذ کرلینا مناسب نہیں ھے - اسی طرح " ڈیٹ " کی تعریف بھی مبہم ھے - اس میں " پے ایبل " یا واجب الوصول ھے - یعنی جو جائز طور پر واجب الوصول ھو یا قانوناً کوئی پاسکتا ھو - اسمیں ایسے قرضہ جات جو بیرون معیاد ھوں یا پرانے ھوں اس قانون کی تعریف میں نہیں آسکتے - یہ میری

رائے ہے - اس میں " لاقلی "، کے الفاظ رہنے چاہئیں - اس " ڈیٹ "، کی تعریف کو ری ڈرافٹ کرنے کی ضرورت ہے - اس قانون میں آبجکٹیو کنڈیشنس کا لحاظ نہیں رکھا گیا ہے - یہ کوشش کیگئی ہے کہ بمبئی کے ایکٹ میں تھوڑی سی ترمیم کے ساتھ یعنی جہاں " بمبئی "، تھا " حیدر آباد "، بنا کر یہاں لاگو کردیا جائے - دفعہ (۳) کے ذریعہ بعض اداروں کو مستثنی کیا گیا ہے - میں اسے پڑھتا ہوں -

"1. Any revenue or tax payable to Government or any other sum due to it by way of loan or otherwise;

2. any tax payable to a local authority or any other sum payable to such authority by way of loan or otherwise;

3. any sum due to a co-operative society;

4. any sum advanced solely for the purpose of financing of crops or for the purpose of seasonal finance as provided in this Act.

5. any sum in respect of which proceedings have been, taken under the Hyderabad Jagirdars Debt Settlement Act, 1952.

6. any sum due under a decree or order for maintenance passed by a competent court; and

7. any sum due to a scheduled bank."

[MR. DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR]

اسمیں صرف ضمن (٦) کی حد تک یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ شرط جائز ہے - اگر کوئی نفقہ کی تکرار ہوتو وہ ڈیٹ نہیں سمجھا جانا چاہئیے - لیکن بقیہ شرائط واجبی نہیں ہیں - میں اس سلسلے میں دوسری اتھارٹیز بھی پیش کرونگا - اس کے ساتھ ضمن (۴) کے بارے میں -

Seasonal finance or financing of crops.

یہ پورے ایکٹ میں کس مقصد کے تحت رکھا گیا ہے واضح نہیں ہے - ایک آدھ جگہ یہ الفاظ استعمال ہوئے ہیں لیکن اسکی وجہ سے کاشتکاروں کو جتنا فائدہ پہنچنا چاہئیے نہیں پہنچتا - دفعہ (۳) ضمن (۴) کے لحاظ سے جس کسی شخص کی کارروائی قرضہ کی تعلق سے پائیگی تو یہ ڈفنس پیش ہوسکیگا کہ میں سیزنل فینانس یا فینانسنگ آف کراپس کے تحت کا ہوں - یہ عذرلنگ کرکے بچنے کی کوشش کیجائیگی - میں یہ نہیں کہتا کہ یہ قانون بالکل ریاڈیکل ہے - لیکن ان الفاظ سے ڈٹرس کو ایک عذر کی گنجائش فراہم کیگئی ہے - اسکے بعد سکشن ۴ اور ۵ کے تحت درخواستیں پیش ہوتی ہیں - اسکے لئے تین مہینے کی مدت رکھی گی ہے - یہ دونوں کیلئے ہے - اس قانون کا مقصد میں یہ پاتا

هوں کہ تین مہینوں کے اندر قرضوں کا تصفیہ هوجانا ضروری هے - دفعه (۱۹) میں کوئی مقدمه یا مرافعه یا کارروائی جو مال یا عدالت میں چل رهی هےوه اسکےزد میں آتی هے - اس قانون کے لحاظ سے جو رسٹرکشن کا سوال پیدا هوتا هے اس میں لمبا چوڑا پروسیجر رکھا گیا هے - ایک دفعه اعتراض هوتو کورٹ میں جانے کے بعد پھر اسکروٹنی کیجائیگی پریلیمنری اشیوز دیکھے جائینگے - دیکھنا چاهیئے کہ اس قانون کے دائرہ میں وہ آتا هے یا نهیں - اگر آتا هے تو کارروائی کیجائیگی - اور پھر مکرر منتقل کیا جائیگا - قرض کے تعلق سے کارروائی هائیکورٹ میں جائے تو وهاں سے پھر اصل عدالت میں یعنی جهاں سے مقدمه آیا هے اس عدالت کو رفر کیا جائیگا - اسکی ضرورت نهیں هے - جب ایک دفعه منتقلی عمل میں آجاتی هے تو اسی عدالت کو مکمل اختیارات دئے جانے چاهئیں - ورنه لٹی گیشن بڑھتا جائیگا - ایک مرتبه پریلیمنری اشیوز فریم هوجانے کے بعد پھر رورٹ هونے کا اندیشه هے - مقروض کے سلسلے میں ایسے اشیوز پیدا هوسکتے هیں - کوئی شخص کسی کا متبنٰی هوتا هے - اس پر قرض کی ذمهداری عائد هوتی هے یا نهیں - ان مسائل کوجانچنے کیلئے اصل عدالت میں کارروائی بھیجنے کیلئے پراویژو رکھا گیا هے - عدالت منصفی یا سب جج میں روزمرہ ایسے واقعات سامنے آتے هیں - اس قانون کے تحت بھی پورے مسائل تصفیه کرنے کا اختیار دیا جانا ضروری هے - میں دفعه (۱۹) کے سلسلے میں یه عرض کررهاتھا -

[*Shri Srinivas Rao Ekhelikar (Chairman) in the Chair.*]

دفعه ۲۲ کے سلسلے میں میں یه عرض کرونگا کہ اسکیلنگ ڈاؤن کوٹ کرنے کے سلسلے میں سنه ۱۹۳۶ ع کے قبل کے قرضه جات اور ۵۰ کے قبل کے قرضه جات میں جو ڈسکریمنیشن رکھا گیا هے میں یه مانتا هوں کہ یه بل کسانوں کے پرانے قرضهجات کا بوجھ هلکا کرنے کے سلسلے میں هے - لیکن ۳۶ اور ۵۰ع کی جو حد قائم کیگئی هے وہ حد نامناسب هے - نه صرف نامناسب هے بلکه اگریرین ریفارمس کمیٹی کی سفارشات کے بھی بالکل خلاف هے - میں گیڈگل کمیٹی کی سفارشات بھی ایوان کے سامنے لانا چاهتا هوں یه جو قیود رکھے گئے هیں اس میں مدت کو آگے بڑھانے کی ضرورت هے - اس میں ایک چیز یه بھی هے کہ سود درسود دلائے جانے کے امکانات هیں - ان دفعات کی وضع ترکیبی کچھ ایسی هے -

اسکے علاوہ ان دفعات سے دیهاتوں میں عام مروجه " دام‌دوپٹ " کے اصول کے خلاف بھی جانے کا اندیشه هے - اس سلسلے میں مجھے یه عرض کرنا هے کہ جهاں سود اصل کے برابر هوجائے تو یه سمجھا جائیگا کہ قرض بے باق هوگیا - ایسی صورت میں مزید دینے کی ضرورت نهیں هوتی - یه " دام‌دوپٹ " کا اصول هے - اسکے بعد دفعه ۲۳ میں یه هے کہ ایسے رهن نامه جات جنکی نیچر رهن نامے کی هے لیکن حقیقت میں وہ بیع نامه جات هیں - ایسے دستاویزات جو تکمیل پائے هیں انکو رهن‌نامه قرار دینے کی کارروائی کیجاسکتی هے - یه ترقی پسندانه هے لیکن دفعه ۲۳ کو ری ڈرافٹ ( Redraft )

کرنے کی ضرورت ہے ۔ یہ جو طریقہ ہے میں سمجھتا ہوں کہ رہن انگشیہ کی تعریف میں داخل ہوسکتا ہے ۔ مرہٹواڑی میں جو وشواس کا طریقہ ہے کہ رہن اصی شخص برمستر رد ہوگا ۔ یہ طریقہ ہے وشواس کا ۔ یہ ہوتا ہے کہ رہن نامہ کے معاملات سے انکار کردیتے ہیں جب عدالت میں جاتے ہیں تو (۹۹) فیصد ایسے مقدمات میں تکمیل کنندہ دستاویز ثابت نہیں کرسکتا کہ یہ بیع نامہ نہیں ہے بلکہ رہن نامہ ہے ۔ اسلئے میں کہونگا کہ دفعہ کی وضع ترکیب جو ہے اسپر مکرر غور کیا جانا چاہئے اسکے بعد ایسے اشخاص اپنے اپنے اراضیات پاسکتے ہیں ۔ رجسٹری کے سلسلہ میں مجھے یہ کہنا ہے کہ گو یہاں ناٹ وتھ سٹینڈنگ ( Notwithstanding ) کے الفاظ ہیں مگر کوئی رہن نامہ رجسٹری شدہ نہو تو وہ مدعی عیه کی حیثیت سے ثابت کرسکتا ہے ۔ اس سلسلہ میں نظائر بھی بہت ہیں ۔ انکے پیش نظر اسکو ری ڈرافٹ کرنے کی ضرورت ہے ۔ اسکے بعد دفعہ ۲۶ کے ذریعہ سرکاری مطالبات کو اس قانون کی زد میں لانے کی کوشش کیگئی ہے ۔ لیکن شکایت یہ ہے کہ جسطرح دفعہ ۲۲ کا حکم لاگو ہوتا ہے اسیطرح اس سلسلہ میں بھی لاگو ہونے کی ضرورت ہے ۔ کوآپریٹیو سوسائٹیز کے تعلق سے گیڈ گل کمیٹی کی سفارشات بھی اس سلسلہ میں موجود ہیں ۔ کانگریس اگریرین ریفارمس کمیٹی (Congress Agrarian Reforms Committee) نے بھی جو کہا ہے اسکے بعد ملاحظہ میں لاؤنگا ۔ اسکے بعد اوارڈ ( Award ) کی تعریف جب ہم دیکھتے ہیں کہ کسی شخص کے ذمہ مزید اسکیل اڈاؤن کرنے کے بعد جو فیصلہ عدالت صادر کرتی ہے اوسکے سلسلہ میں بارہ اقساط دئے جاسکتے ہیں ۔ لیکن گیڈ گل کمیٹی اور ریفارمس کمیٹی کی سفارشات یہ ہیں کہ بارہ نہیں بلکہ بیس اقساط دینا چاہئے ۔ ڈیٹر ( Debtor ) کی اراضی بھی ساہوکار کو منتقل کیجاسکتی ہے اگر ایسے حالات ہوں تو قرضہ بےباق کسی اور طریقہ سے نہیں ہوسکتا ۔ شخصی مقروض کی پراپرٹی کے الفاظ یہاں استعمال کئے گئے ہیں ۔ اس میں جائداد منقولہ بھی داخل ہوسکتی ہے اور غیر منقولہ جائداد بھی ۔ اور ایک جگہ بھی ایک دفعہ ایسی ہے جسکے لحاظ سے شخص مقروض کی اراضیات دائنین کے قبضہ میں جاسکتی ہیں ۔ یہ جو پراسس ہم سمجھ رہے ہیں آج جو پٹہ دار ہیں جو زمین رکھنے والے ہیں وہ اپنی اراضیات سے محروم ہوجائینگے ۔ اس چیز کو روکنا ضروری ہے ۔ اس سلسلہ میں سابقہ حکومت نے قانون انتقال اراضی بنایا تھا اور اب جو قانون لگنداری زرعی اراضی ہم بنا رہے ہیں اور جو ترمیمات لارہے ہیں اس لحاظ سے بھی ہم چھوٹے کاشتکاروں کو پروٹکشن ( Protection ) دینے کے بارے میں سوچ رہے ہیں ۔ قرضوں سے پروٹکشن دینے کا جب سوال ہے تو ہمیں یہ دیکھنا چاہئے کہ لوگوں کو اپنے اراضیات سے ہاتھ دھونے کی نوبت تو نہیں آئیگی ۔ حکومت کا ایک شعبہ اراضیات کو رکھنا چاہتا ہے اور دوسرا شعبہ اراضیات کو منتقل کرنا چاہتا ہے ۔ اسطرح کا کانفلکٹ ( Conflict ) ہے ۔ بعض دفعات کو میں نے سرسری طور پر ایوان کے ملاحظہ میں لایا ہے ۔ اس قانون میں ایک اچھی چیز میں یہ پاتا ہوں کہ تمام اختیارات عدالتوں کو دئے گئے ہیں ۔

حیدرآباد کی حکومت خود بیٹھکر یہ مسودہ قانون مرتب کرتی تو میں سمجھتا ہوں کہ یہ اختیارات جوڈیشیری ( Judiciary ) کی بجائے اگزیکیٹیو ( Executive ) کودئے جاتے چونکہ بمبئی کے قانون کی نقل کیگئی ہے اسلئے ایسا عمل کیا گیا ہے ۔ یہی چند چیزیں ہیں جنکو میں ہاؤز کے سامنے لانا چاہتا تھا ۔ اچھی چیزیں اور انکے ساتھ جو نقائص ہیں انکو ہاؤز کے سامنے رکھنے کے بعد ہمکو یہ غور کرنا چاہیئے کہ آج کے جو ضروریات ہیں کیا انکی تکمیل اس قانون سے ہوسکتی ہے ۔ جیسا کہ میں نے پہلے عرض کیا تھا کہ اس قانون کا آج کل کے آبجکٹیو کنڈیشن سے کوئی تعلق نہیں ہے ۔ آج کوئی درخواست پیش ہوجائے تو ایک دائن کو مجبور کیا جائے کہ وہ اپنے بہی کھاتے پیش کرے تو وہ اپنی پول کھلنے کے خوف سے بہی کھاتے عدالت میں داخل نہیں کرتے وہ یہ کہتے ہیں کہ جو کچھ تھا ہم نے پیش کردیا ہے اسکے علاوہ کوئی دستاویز نہیں ہے ۔ دستاویزات پیش کرنے پر اوس کو اوس وقت مجبور کیا جاسکیگا جبکہ وہ بہی کھاتوں کے وجود کو مان لے ۔ اسطرح کا پروسیجرل ڈیفکٹ ( Procedural defect ) جو ہے میں عرض کررہا ہوں ۔ کہا گیا ہے کہ فارٹی پرسنٹ ( Forty per cent ) تھرٹی پرسنٹ ( Thirty per cent ) کٹ کرکے دلانے کی ضرورت ہے ۔ پرانے قرضوں کو وائیپ اوٹ ( Wipe out ) کرنے اور کیانسل ( Cancel ) کرنے کی ضرورت ہے ۔ لیکن اس قانون میں کسی طرح اڈجسٹ ( Adjust ) کرکے یا اراضیات کا کچھ حصہ دائن کے حق میں منتقل کرکے یا آخری صورت یہ کہ اوسکو دیوالیہ قرار دیکر اس مسئلہ کو حل کرنا چاہتے ہیں ۔ یہاں صرف نقطہ نظر کا سوال ہے ۔ یہاں دائن کے تعلق سے لبرل دائن کا نقطہ نظر ہے ۔ اس طرح سے یہ مسئلہ حل نہیں ہوسکیگا ۔ منسٹر صاحب نے اپنی تقریر میں بتایا ہے کہ بھروچہ کمیٹی کی رپورٹ میں ۶۰ کروڑ رورل ڈیٹ ( Rural debts ) جو بتایا گیا تھا وہ (۱۰۰) کروڑ تک پہنچ گیا ہے ۔ اس سے معلوم ہوسکتا ہے کہ دیہات میں رورل ڈیٹ کا کیا حال ہے اور قرضوں کی جو حالت ہے وہ دن بدن بڑھتی جارہی ہے اسمیں کسی طرح کی کمی نہیں ہورہی ہے ۔ سنہ ۱۹۵۱ع میں نیشنل انکم کمیٹی کی رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ رورل ڈیٹ کا اندازہ ۹۳۱ کروڑ لگایا گیا ہے ۔ سنہ ۱۹۳۱ع کی بنکنگ انکوائری کمیٹی کی رپورٹ دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ غیر منقسمہ ہندوستان میں بھی (۹) سو کروڑ کے لگ بھگ رورل ڈیٹ تھا ۔ تقسیم کے بعد بھی نوسو تیرہ پوائینٹ کچھ کروڑ کا قرضہ تھا ۔ اس لحاظ سے حیدرآباد میں بھی رورل ڈیٹ میں اضافہ ہورہا ہے ۔ دوسری جنگ کے بعد بھی اگرچیکہ پیداوار کی قیمتیں بڑھگئی ہیں لیکن اوس سے بھی کسانوں کو فائدہ نہیں ہوا کیونکہ یہ اعداد چیخ چیخ کر کہہ رہے ہیں ۔ اسطرح حالات بد سے بدتر ہوتے جارہے ہیں ۔ اسمیں کوئی دقت نہیں ہے ۔ چالیس فیصد تک کٹ کرسکتے ہیں ۔ ضابطہ کو ذرا ٹائیٹ ( Tight ) کرکے وائیپڈ آوٹ ( Wiped out ) کرسکتے ہیں یعنی حسابات کے لینے کے طریقے سے ۔ اس قانون کو سنہ ۱۹۴۵ تک محدود کیا گیا ہے ۔ اسکے معنی یہ ہونگے کہ صرف آٹھ ۔

سالہ قرضوں سے متعلق ہوگا ۔ ہمارا تجربہ ہے کہ ہر شخص جو قرضہ دیتا ہے یہ طریقہ اختیار کیا ہوا ہے کہ پرامیسری نوٹ ( Promissory note ) مرتب کرا کے قرضہ دیتا ہے دوسری قسم کے دستاویزت کے ذریعہ قرضہ نہیں دیتا ۔ کیونکہ پرامیسری نوٹ ایک سیدھا سادھا طریقہ ہے ۔ دعوے کرنے کی نوبت آئے تو یہ دستاویز سہولت بخش ہوتا ہے اسلئے یہ طریقہ اختیار کیا جاتا ہے ۔ ان حالات کو دیکھتے ہوئے ہمیں چاہیئے کہ قانون کو موثر بنائیں لیکن اس طریقے سے جو اختیار کیا جارہا ہے میں سمجھتا ہوں کہ اس قانون کی موجودہ شکل سے رورل ڈیٹ کو روکنے کی کوشش کیجائے تو دو فیصد بھی کامیاب ہوسکتی ہے یا نہیں معلوم نہیں ۔ البتہ ایسے قرضہ جو ڈگریوں کی شکل میں زندہ ہیں شاید انکو فائدہ پہنچ سکے ۔ اس سے ۱۰ ہزار کی میگزیمم لمٹ جو رکھی گئی ہے شاید ایسے لوگوں کو فائدہ ہوسکتا ہے ۔ دیہات میں چھوٹے چھوٹے کسان اور زرعی مزدور قرضوں کے بوجھ سے ڈوبے جارہے ہیں انکو بچانے کی ضرورت ہے ۔ اس قانون میں رہن نامہ جات جو بظاہر بیع نامہ جات ہیں انکو رہن نامہ قرار دینے کیلئے جو دفعہ ہے اسکے علاوہ کوئی دفعہ ایسی نہیں ہے جس سے دیہات کے زرعی مزدوروں کو فائدہ پہنچ سکے ۔ میں ایک اور چیز یہ عرض کرنا چاھتا ہوں کہ بمبئی میں ڈیٹ رلیف ایکٹ ( Debt Relief Act ) نافذ ہوا ہے اور اس سے قبل کوئی اور قانون سنہ ۱۸۷۵ میں نافذ کیا گیا تھا اوسکا تاریخی پس منظر یہ ہے کہ دیہاتیوں پر جب قرضے کا بار بہت بڑھ گیا تو سنہ ۱۸۷۵ میں معاشی کرائیسس ( Crisis ) پیدا ہوگیا ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ پونہ اور احمد نگر میں کسانوں نے ساہوکاروں کے مکانات میں گھسکر دستاویزات جلا دئے ایسی بغاوت کی ۔ تحقیقات کیلئے ایک کمیٹی بٹھائی گئی تھی اور اوسکے نتیجہ کے طور پر ایک قانون بنایا گیا یہ قانون ترقی کرتے کرتے موجودہ حالت میں آگیا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ پونہ اور احمد نگر سے بڑھ کر خراب حالات آج تلنگانہ ۔ مرہٹواڑی اور پورے حیدرآباد میں ہیں لیکن یہ خراب اور بدترین حالات اور معاشی گراوٹ سے بچانے کے لئے یہ قانون مدد نہیں دے سکتا ۔ اس ہتیار سے دو پرسنٹ لوگوں کو آپ مدد دے سکتے ہیں ۔ ہم اس قانون کا اس حد تک سواگت کرتے ہیں لیکن بقیہ کی حد تک تو یہ ہتیار دیہات کے (۸۰) فیصد لوگوں کا دشمن اور اونکو ہلاک کرنے والا ہے ۔ آپ اس ہتیار کے ذریعہ دیہاتوں میں افلاس کا مقابلہ کرنا چاہتے ہیں یہ تو ستیہ گرہ میتھڈ سے بھی گیا گزرا ہے ۔ میں اس قانون کو اگر اس طرح کیرکٹرائز کروں تو غلط نہوگا ۔ اسکے بعد کانگریس اگریرین ریفارمس کمیٹی ( جسکے صدر گیڈگل تھے ) کی رپورٹ میں جو خلاصہ اگریکلچرل فینانس کا کیا گیا ہے اور جسکو حکومت نے قبول کیا اوسکا حوالہ بھی دونگا ۔ ضمن (۳) صاف ہے ۔

**It should be obligatory on all creditors to register their claims and submit statements of their assets and liabilities before the Board within a definite period. This provision should apply to dues of the Government, co-operative societies, Bank as well as arrears of rent.**

ونٹ ۔ کوآپریٹیو سوسائیٹیز اور قرضہ کے جو شیڈولڈ بینکس ہیں اوسکی صراحت ہے شیڈولڈ بنکس اون سے متعلق کرنے کے لئے گیڈگل کمیٹی کی سفارشات ہیں ۔ دفعہ (۳) میں شیڈولڈ بنکس کو مستثنی کیا گیا ہے ۔ اسمیں (۵) میں دام دوپٹ کی سفارشات ہیں ۔ اسمیں پرانے قرضہ جات کو کینسل کرنے کی ضرورت ہے میرا کنٹنشن بھی اس سے پیدا ہوتا ہے ۔ گو یہ سفارش کرتے وقت کمیٹی کے ممبروں نے اپنے آپ پر رسٹر کشنس عائد کئے ہیں کہ اگریکلچرل لیبر کی حد تک جتنے قرضہ جات ہیں اونکو وائپ آف کرنے کی ضرورت ہے ۔ اس میں کہا گیا ہے ۔

We, therefore, recommend that all debts contracted before 1952 should be wiped out and debts contracted after 1942 should be either wiped out or scaled down after an enquiry with regard to the equity of the land and paying capacity of the debtor.

اگسٹ سنہ ۴۲ء کے قبل کے جتنے بھی قرضہ جات ہیں اون کو وائپ آف کرنے کی سفارش کی گئی ہے ۔ ۴۲ء کے بعد کے قرضہ جات کی صورت میں ایک شبہ ظاہر کیا گیا ہے کہ آیا اون کو وائپ اوٹ ( Wipe out ) کیا جائے یا کسی طرح سے اسکیلڈ ڈاؤن ( Scaled down ) کیا جائے ۔ یہ پرنسپل مان لیا گیا ہے ۔ لیکن یہ مزید عرض کرنا چاہتا ہوں کہ کسانوں کو جو قرضہ جات دئے گئے ہیں اون کو اسکیلڈ ڈاؤن کرنے کی ضرورت ہے .....

*Minister for Education and Rural Re construction.* (*Shri Devi Singh Chauhan*):What is the page number ?

*Shri K.V. Rama Rao :* Page 93.

انہوں نے ایک بھاری ریمارک بھی کیا ہے ۔ وہ ریمارک میرے الفاظ میں کہنے کی بجائے میں انہی کے الفاظ میں ہاؤز کے سامنے لانا چاہتا ہوں ۔

The Government based its scheme of debt resumption on the principle that maximum annual repayable amount by an agricultural debtor should not exceed three times the annual assessment payable by him.

مہاراجہ بھاؤنگر نے اس ضمن میں کیا اقدامات کئے ہیں اون کو بھی اس میں تجویز کیا گیا ہے ۔ اگریکلچرل ڈیٹر ( Agricultural debtor ) کی پئینگ کپاسیٹی ( Paying Capacity ) کیا ہے اس سلسلہ میں وہ کہتے ہیں ۔

The Government based its scheme of debt resumption on the principle that maximum annual repayable amount by an agricultural debtor should not exceed three times the annual assessment Payable by him

وہ جو سرکاری مالگزاری ادا کرتا ھے اوسکے تین گونے سے زائد قرضہ نہ رھنا چاھئیے - اس لحاظ سے رڈکشن ( Reduction ) کرنے کی ضرورت ھے - بھاؤنگر میں اس اسکیم پر عمل کیا گیا وھاں جو جو نتائج نکلے کمیٹی نے اونکی تعریف کی ھے - یہ تھے چند ریمارکس جو اس بل کے سلسلہ میں میں نے عرض کئے - ایک اور چیز میں ھاؤز کے سامنے لانا چاھتا ھوں کہ محض قرضہ جات وائپ آف کرنے سے یہ مسئلہ حل نہیں ھوگا - اسکے لئے رورل کریڈٹ کا انتظام بھی کرنے کی ضرورت ھے - حکومت کی جانب سے جو کوآپریٹیو سوسائٹیز قائم کیگئی ھیں اونکی آج کل جو کارکردگی ھے وہ ناکارہ اور ناکام ثابت ھوچکی ھے - اسلئے رورل کریڈٹ کے سلسلہ میں اور بھی اقدامات کرنے کی ضرورت ھے - رورل کریڈٹ کے مسئلہ کا تعلق زمین کے مسئلہ سے ھے اس لئے پہلے تو زمین کا مسئلہ حل کرنا چاھئیے - محض ڈٹ ریڈیم ( Debt redeem ) کرنے سے مسئلہ حل ھونے والا نہیں - بلکہ بنیادی اسباب پر غور کرنے کی ضرورت ھے - آج کسان مقروض ھوکر حیدرآباد میں رکشا چلانے پر مجبور ھوگئے ھیں - انہوں نے اپنے مکانات فروخت کردئے ھیں اس کی کیا وجہ ھے اسکا انالیسس کرنے کی ضرورت ھے - جب ھم اس کا انالیسس ( Analysis ) کرتے ھیں تو اس بنیادی پرنسپل پر آجاتے ھیں کہ جب تک زمین کا مسئلہ حل نہیں ھوگا اس قانون سے کوئی فائدہ نہیں ھوگا - اگر اس مسئلہ کو سلکٹ کمیٹی کی لائنس پر حل کرینگے تو وہ حل نہیں ھوگا بلکہ حالات بد سے بدتر ھوجائینگے -

**श्री. शेषराव माधवराव वाघमारे** (निलंगा) :—माननीय अध्यक्ष महोदय, कल से अिस बिल पर बहस होरही हैं। और यह बताया गया कि हुकूमत ने यह नहीं किया हुकूमत ने वह नहीं किया। अैसा को अपोजिशन के मेंबर्स हरदम कहा करते हैं। लेकिन यह अेक अैसा कानून लाया जा रहा है जो कि किसानों की बहबूदी के लिये हैं। और अिसके लिये तो हाअुस को ऑनरेबल मिनिस्टर को मुबारकबाद देनी चाहियें मै अिसके लिये पहले मिनिस्टर साहब को मुबारक बाद देता हूं। कास्तकारों की और मदयुंन की भलाओ के लिये यह कानून लाया जा रहा है। जो हमारे गरीब कास्तकार हैं और जिराअती मजदूर हैं और जो मदयुंन हैं वे साहूकारों के पंजे से नजात हासिल कर सकें अिसके लिये यह कानून है।

अिस कानून के बारें में मैं कुछ सूचनायें ऑनरेबल मिनिस्टर साहब को देना चाहता हूं। पहली जो सूचना मुझको करनी है वह यह है कि अिस कानून में जो तीन महिने की मुद्दत रखी गयी हें वह मेरे खियाल से बिलकुल ना काफी है। दूसरे कभी ऑनरेबल मेंबर्स ने भी अपना यही खियाल जाहिर किया है कि यह जो मुद्दत रखी गयी है तीन महिने की वह ना काफी है। अिस कानून में पहले के तीन महिने और बाद के दो महिने अैसे कुल पांच महिने की मुद्दत रखी गयी है। लेकिन यह पांच महिने की मुद्दत हालात के लिहाजसे कम है। आज कास्तकारों की जो तालिमी हालत है और मजदूरों की जो तालिमी हालत है अुस लिहाज से यह पांच महिने मुद्दत भी काफी नहीं है। कोअी कानून नाफीज हो तो वह लोगोंके जिल्म मे आने के लिये भी समय लगता है। जो कानून अखबारों में आया होता है अुसे मजदूर पढ़ भी नहीं सकता। अुसे तो पढ़ना लिखना आता नहीं और अुसे पढ़ने की फिक्र भी नहीं रहती। अिस लिये यह जो तीन महिने की मुद्दत रखी है या और दो महीने बाद

कर पांच महिने मुद्दत रखी है वह अुसे काफी नहीं है। अगर कोअी अैसी सूरत आती है कि अिस मुद्दत के अंदर अुस को अिसका अिल्म नही हो सकता है तो फिर क्या किया जायेगा। समझिये कोअी कास्तकार यदि किसी मुकदमे मे फसा हो और चार छे महिने के लिये जेल में गया हो और जेल काट रहा हो तो अैसी हालात में ३ या ५ महिने मुद्दत में वह कैसे अपना काम कर सकता है। और तीन या दो महिने के अंदर याने जियादा से जियादा पांच महिने के अंदर वह कैसे दरखास्त दे सकेगा। अगर कास्तकार या मदयुंन पांच महिने से जियादा अरसे के लिये जेल में हो तो फिर अैसी सूरत में अुसको अिस कानून से क्या फायदा हासिल होगा। और जिस कानून से जो फायदा मिलना चाहिये अुससे वह महरूम होगा। अिसलिये अैसी खास सूरत के लिये अिस कानून में कुछ प्रोव्हिजन ( Provision ) होना जरूरी है जिससे की वह कास्तकार दरखास्त दे सकें। अुनके लिये अिस तरह का अिंतजाम रखना या कानून में प्रोव्हिजन ( Provision ) रखना जरूरी है।

अिस कानून में अेक सेक्शन यह भी रखा गया है कि किसी वकील को फरिखैन की वकालत करने के लिये मना किया जाय, अुन्हे वकालत करने की अिजाजत नहीं दी गअी है। अिससे जो साहुकार तबका है वह जियादा अकलमंद होने की वजह से फायदा अुठाता है। और वह मदयुंन को फांसने की कोशिश करता है। अिस कानन में वकालतन् पैरवी के लिये मना किया गया है। लेकिन जो दायन रहता है वह जियादा चालाक होता है वह अिसमें से दूसरा रास्ता निकाल लेता है लेकिन आखीर में जो मदयुंन हैं वह महरूम होता है। मदयुंन के लिये अिसमें कोअी रास्ता नहीं रहता दूसरी बात यह है कि दरखास्त पेश करने के लिये अेक खास नमूना रखा गया है। अुसी नमूने के मबाफिक दरखास्त पेश होनी चाहिये। हमारे कास्तकार तो बिलकूल अनपढ हैं। वह जो नमुना रखा गया है अुसे वह जान भी नहीं सकते और जो नमुना रखा गया है अुसे वे पढ भी नहीं सकते अुसे वह नमुना लेने के लिये कोर्ट में जाना पडेगा और वहां पर चार आठ आने खर्च करने पडेंगे तब अुसे वह फॉर्म मिल सकेगा।

अिसके बाद कानने मेयाद का सवाल आता है। कानूने मेयादे समाअत जो है अुसके बारे में सोंचना चाहिये। यह जो मेयाद रखा गया है वह मद १५९ के तहत रखा गया है। अिस मेयाद को बढाने की जरूरत है। जो मुदयन रहता है वह अपनी पैरवी नहीं कर सकता है। अिसलिये अुसको वकीलों के जरिये पैरवी करने की अिजाजत देनी चाहिये। दायन और मदयुन दोनों के लिय वकालतन् पैरवी की अिजाजत नहीं रखी गअी हैं यह ठीक नही है। अिसके सिलसिले में मुझको यह कहना है कि दायन के लिये अिस तरह की कैद रखी जाय तो ठीक हें क्योंकि यह लोग बहुत चालाक होते हैं लेकिन मदयुन के लिये वकालतन् पैरवी करने की अिजाजत देनी चाहिये। साहूकार का मुख्त्यार वकील भी बन सकता है। और अुसके बाद फिर वह वकील मुख्त्यारन् पैरवी कर सकते हैं। वकील या मुख्त्यार दोनों मे से कोअी पैरवी नहीं कर सकता अैसा कोअी साफ मनशा दफे मे नहीं बताया गया है। मुख्त्यार तो पैरवी कर सकता है अैसा दफेसे जाहिर हो रहा है। अिस कानून में जो बातें कही गअी हैं अुसमें तो साहूकार तबका पूरे तौर पर जद में नहीं आता है क्योंकि वह ज्यादा चालाक होने की वजहसे कानून की पाबंदी से हमेशा भागने की कोशिश करता है। साहूकार तबका पहले से ही अिससे दूर रहा है। वह तो पहले से ही अिस तरह जकडबंदी कर लेता है कि कानून की जद में न आसके। वह तो पहले से ही कास्तकार या मजदूर जो अुससे कर्जा लेता है अुसको अैसा जकडबंद कर

लेना है कि वह अुसके हाथ मे बाहर न जा सके। वह जब ५०० रुपये कर्जा देता है तो अुसके बदले १००० रुपये का दस्तावेज लिखा लेता है। और अेकबाली डिक्री भी जब करता है तो अुनको यह भी मालूम होता है कि कर्जा किस अकसात में चुकाया जा रहा है। और यह अकसात मुकर होने के बाद जो रक्कम वसूल होगी अुसको २ रुपया सेंकडा के हिसाब से सूद लगाया जायेगा तो आखीर में कितने रुपये होंगे अुस हिसाब से जुमला रक्कम मिलाकर डिक्री कर लेता है। अिस तरह वे गरीब लोग साहूकारों के जकडबंदी में अैसे फसे रहते हैं की वहां से निकल नहीं सकते। अिसका भी अिनसेदाद होना चाहिये। और यह जो कानून बनाया जा रहा है अुसका जियादा से जियादा फायदा कास्तकारों को और गरीब मजदूरों को मिलना चाहिये।

दूसरी चीज यह है कि अिस कानून में जो दफा २५ है वह विश्वास बय के मुतालिक है। साहूकार लोग बहुत चालाक होते हैं। साहूकार लोग कानूनी जकडबंदी से बचने के लिये सारी चीजों को पहिले ही ठीकठाक करके ही आदलतों में जाते हैं। जब कानून अिन्सेदादे अितेकाल जरअी नाफीज हुआ और अिस कानून के तहत जो केसेस बयनामें के बारें मे रहते थे अुसमें बयनामें को रहननामा ठहराना बडा कठीन था। और कास्तकारों को अिन लोगों ने अुनकी जमीनात से अलग किया और बेलिफ ( Bailiff ) के जरियेसे कब्जा हासिल किया। और कास्तकार के पास कुछ भी जमीन नहीं रही क्योंकि अुसके दफा (६) की अिबारत बहुत पेचीदी थी अिसलिये जो यह कानून आज नाफीस करने का सोंचा जा रहा है अिसके बारें में भी सोंचा जाना चाहिये कि अिबारत को पेचीदा न बनायें और अिसके लिये भी कोअी सूरत निकाली जाय कि यह बेनामे को आसानी के साथ रहन साबीत कर सकें। जितने बयनामे विश्वास बय के हैं जिनके तहत काफी जमीन को अबतक फरोख्त किया गया है। वह १९४२ के पहले के हैं। दायनों ने काफी कास्तकारों को जमीन वापस देने का वायदा करके जमीन वापस नही दी अिसलिये अिस का न से अिस का भी हल किया जाना चाहिये। बयनामें को रहननामा साबित किया जा सकता है। अैसी साफ गुंजायश अिसमें रखना चाहिये।

अिस तरह ऑनरेबल मिनिस्टर साहब से दरखास्त करके और अुनको फिर अेकबार मुबारकबाद देकर मैं अपनी तकरीर खतम करता हूं।

*Mr. Chairman :* We now adjourn till 5-05 P.M.

The House then adjourned for recess till Five Minutes past Five of the Clock.

**The House re-assembled, after recess, at Five Minutes Past Five of the Clock.**

[ MR. DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR ]

## L. A. Bill No. XV of 1953, the Hyderabad Agricultural Debtors' Relief Bill

* شری کے - اننت رام راؤ ( دیورکنڈہ ) - مسٹر اسپیکر سر - بہت سے
آنریبل ممبروں نے اس بل اور اس بل کے دفعات پر بہت ہی تفصیل کے ساتھ کافی روشنی

ڈالی ہے ۔ میں ان امور کو مکرر دھرانا نہیں چاھتا لیکن آنریبل منسٹر متعلقہ کی توجہ بعض دفعات کی طرف مبذول کرانا چاھتا ہوں ۔ ( آنریبل منسٹر ھاؤز میں موجود نہ تھے )

پہلی دفعہ جسکے کہ متعلق آنریبل منسٹر کی توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں ( آنریبل منسٹر ھاؤز میں تشریف لائے ) ۔ وہ یہ ہے کہ جہاں ڈیٹر کی تعریف کیگئی ہے وھاں ضمن ۱ میں اگریکلچرسٹ کی تعریف یہ کیگئی ہے کہ اگر کوئی کسان اپنی اراضی لیز پر دے تو اس کسان کو خارج کردیا گیا ہے ۔ حالانکہ بہت سے چھوٹے کسان ہوتے ہیں جو اراضیات کے مالک تو ہوتے ہیں لیکن بعض اوقات جانوروں وغیرہ کے مرجانے کی وجہ سے یا دیگر وجوھات کی بنا پر اپنی اراضیات کو قول پر دیتے ہیں ۔ ایسی صورت میں چھوٹے چھوٹے کسان اس تعریف سے خارج ھوجائینگے اسلئے آنریبل منسٹر کی توجہ اس جانب مبذول کراتے ہوئے میں یہ خواھش کرتا ہوں کہ اسکو حذف کیا جائے ۔

اسکے بعد ضمن ۶ میں '' فینانس آف کراپس ،، اور '' سیزنل فینانس ،، کی بھی تعریف کیگئی ہے مگر دفعہ ۳ میں ان دونوں کو بھی اس قانون کے اثر سے محفوظ کیا گیا ہے ۔ دفعہ ۳ کے ضمن ۳ اور ۴ میں

(*iii*) Any sum due to a Co-operative Society & —(*iv*) "any sum advanced solely for the purpose of financing of crops or for the purpose of seasonal finance as provided in this Act".

اس سے تحفظ کیا گیا ہے ۔ حالانکہ دیہات میں بسنے والے کسانوں کو موسمی قرضہ کی زیادہ ضرورت پڑتی ہے ۔ اسی پر انکی زراعت کا دار و مدار ہوتا ہے ۔ اسلئے میں چاھتا ہوں کہ دفعہ ۳ میں سے ایسے قرضوں کو حذف کردیا جائے ۔

اکثر و بیشتر کسانوں کے ثالثی فیصلہ ہوکر انکی جائداد نیلام ہوتی ہے ایسے کسانوں کا بھی تحفظ کیا گیا ہے ۔ وہ چاہیں تو یہ قرضہ جات اس قانون کی بعض دفعات کے تحت ریڈیوس کرسکتے ہیں ۔ دوسرے ساھوکاروں کی صورت میں عدالتوں کو یہ اختیار دیا گیا ہے لیکن کوآپریٹیو سوسائیٹی کے سلسلہ میں یہ اختیار نہیں دیا گیا ۔ بہت سے کسان کوآپریٹیو سوسائٹی کے مقروض ہوتے ہیں اسلئے اسکا تحفظ نہ کیا جائے تو بہت ہی مناسب ہے ۔

اسکے بعد دفعہ ۱۸ ہے ۔ جونہی درخواست عدالت میں پیش ہوتی ہے اس پر ایشوز قائم ہوتے ہیں ۔ پہلی تنقیح یہ ہوگی کہ آیا وہ ڈیٹر ہے یا نہیں اور دوسری یہ کہ پندرہ ہزار سے زائد قرض ہے یا نہیں ۔ حالانکہ بہت سے ایسے قوانین ہیں ( قانون قرضہ دھندگان وغیرہ ) جنکے تحت کوئی شخص بلاحصول لائسنس عدالت میں دعوی دائر نہیں کرسکتا ۔ آیا وہ قرض بین المعیاد ہے یا بیرون معیاد ہے ۔ ایسی تنقیحات دفعہ ۱۸ کے تحت قائم نہیں کیگئی ہیں ۔ بلکہ تنقیح یہ ہوگی کہ آیا وہ قرضہ دھندہ ہے یا نہیں ۔ آیا قرض پندرہ ہزار سے بڑھکر ہے یا نہیں ۔ حالانکہ یہ دیکھنے کی ضرورت ہے کہ دعوی قابل پیش رفت ہے یا نہیں ۔

اسکے بعد دفعہ ۴۲ کے تحت یہ اختیار دیا گیا ہے کہ جو بھی کارروائی کیجاتی ہے وہ ضابطہ دیوانی کے تابع ہوگی - ایسی صورت میں دوسرے قوانین کو بھی ملحوظ رکھا جائیگا یا نہیں اسکی بھی صراحت کی ضرورت ہے - ورنہ وہ دوسرے قوانین کے تحت ناقابل پیش رفت ہوگا - اسکی توضیح کی ضرورت ہے -

اتنا کہتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

شری محمد علی (گلبرگہ) - مسٹر اسپیکر سر - کسانوں کو قرض کے بوجھ سے بچانے کیلئے جو بل ایوان کے سامنے پیش ہوا ہے اسکا میں خیرمقدم کرتا ہوں - کسانوں کو قرض کے بوجھ سے بچانے کا مسئلہ کافی عرصہ سے ہندوستان میں حکومتوں اور ماھرین معاشیات کے زیرغور رہا ہے - ہندوستان کے مختلف صوبہ جات میں صوبہ جاتی حکومتوں نے اس سلسلہ میں قانون سازی کی ہے - ماھرین معاشیات نے تحقیق کے بعد یہ رائے دی ہے کہ ہندوستان کا کاشتکار قرض میں جنم لیتا ہے - قرض میں اسکی زندگی پروان چڑھتی ہے اور قرض ھی میں وہ نذر اجل ہوتا ہے - یہ ہے وہ صورت حال جس سے کسانوں اور کاشتکاروں کی حالت کا پتہ چلتا ہے - ایک زمانہ ایسا تھا جبکہ مہاجنوں اور ساھوکاروں کو سود حاصل کرنے کے سلسلہ میں کسی قسم کی کوئی رکاوٹ نہ تھی - ان پر کوئی پابندی نہ تھی - بھاری شرح سود سے رقومات قرض پر دیجاتی ھیں - جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس سود کا بوجھ برداشت کرتے کرتے کسان کی نسلیں ختم ہوجاتی تھیں لیکن قرض کا بوجھ ختم نہیں ہوتا - نسلا بعد نسلا ایک ساھوکار کے قرض کا بوجھ دیہاتی کسان کے سر پر چلا آتا ہے - اس صورت حال کا مقابلہ کرنے کیلئے پرانے قرضوں کیلئے قانون سازی کا ایک طریقہ اختیار کیا گیا یا تو پرانے قرضوں کے بارے میں مصالحت قرضہ یا موجودہ بل کے مائل قانون کے ذریعہ ریلیف ( Relief ) کی کوشش کیگئی ہے - گویا قانون کو نافذ کرتے وقت جو قرضے ھیں انکی حد تک ایک قانون نافذ کیا گیا ہے - اسکے بعد آئندہ قرض کے ٹرانزاکشن ( Transactions ) یا معاملات کو ریگولیٹ ( Regulate ) کرنے کے لئے علحدہ قوانین بنائے گئے - چنانچہ حیدرآباد میں دو قوانین ھیں ایک تو منی لینڈرس ایکٹ ( Money-lenders Act ) اور دوسری قانون مصالحت قرضہ - منی لینڈرس ایکٹ سنہ ۱۳۴۹ ف فصلی میں حیدرآباد میں نافذ ہوا جسکے ذریعہ ٹرانزاکشنس کو ریگولیٹ کرنے کی کوشش کیگئی - قرض دھندہ پر یہ پابندی عائد کیگئی کہ وہ لائسنس حاصل کرے - مقررہ شرح سود پر قرض دے - پہلے تو سود کی زیادہ سے زیادہ شرح ۱۲ فیصد رکھی گئی تھی بعد میں ۹ فیصد تک گھٹا دیگئی - اس قانون کے تحت یہ قرار دیا گیا ہے کہ کوئی قرض دھندہ زر اصل سے زائد سود حاصل نہیں کرسکتا - گویا سود کے بارے میں پابندی عائد کرنے کیلئے یہ قانون آیا - اسطرح حیدرآباد میں دو قوانین نافذ ہوئے - آج ایک اور بل ہمارے سامنے ہے جسکو اگر قانون کی شکل ملجائے تو وہ قانون مصالحت قرضہ سے زیادہ موثر ہوجاتا ہے - مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ جو بل ہمارے سامنے ہے وہ صرف ان قرضوں کی حد تک ہے جو اس بل کے قانون کی شکل اختیار کرنے کی تاریخ

تک ہونگے - جس تاریخ کو یہ بل قانون ہوگا اس تاریخ تک کے تمام قرضے اس کے دائرہ اثر میں ہونگے - اسکے بعد کے دائن اور مدیون کے ٹرانزاکشنس کے بارے میں منی لینڈرس ایکٹ کے تحت عمل ہوگا - مجھے ایوان کے علم میں یہ بات لانی ہے کہ سنہ ۹ ہ فصلی کے قانون کے ذریعہ جو رگولیٹڈ قرضوں کا کاروبار آغاز ہوا وہ بھی اس موجودہ بل کی زد میں آتا ہے - درآن حالیکہ اس بل کا منشاء ایسا نہیں ہونا چاہئے کیونکہ موجودہ بل اور منی لینڈرس ایکٹ سائیملٹیانیسلی ( Simultaneously ) پاس نہیں ہوئے اسلئے یہ دقت پیش آئی ہے - اسلئے ایسی جو دقت پیدا ہوئی ہے اسکو دفعہ ۲۲ میں لائسنس کی حد تک تبدیلی کرکے اس کو رفع کیا جاسکتا ہے - اس بل کی نوعیت انسدادی کارروائی کی ہے تاکہ سود کے ذریعہ منی لینڈر جو اکسپلائیٹیشن ( Exploitation ) کرتا ہے اسکو روکا جائے - اور کسانوں کی بدحالی کو بھی روکا جائے - آنریبل منسٹر انچارج موور آف دی بل ( Mover of the Bill ) نے اپنی تقریر کے دوران میں بہت سے فیکٹس اینڈ فیگرس ( Facts and figures ) دئے - اور قرضے کے مسائل کی اہمیت کو واضح کرنے کی کوشش کی - بلاشبہ یہ اہم مسئلہ ہے جسکو حل کرنا ہے لیکن محض انسدادی کارروائی سے یہ مسئلہ حل نہیں ہوسکتا - کیونکہ جتنے قوانین آج سے ۱۵-۱۰ سال پہلے آئے انکے بعد بھی کئی مسائل پیدا ہوئے ہیں - ان قوانین کے نتیجہ کے طور پر مہاجن یا ساہوکار جو سودی کاروبار یا لین دین کررہے تھے ان کی تعداد میں کمی ہوتی گئی - مہاجن یا ساہوکاروں کا طبقہ اس تناسب سے باقی نہیں ہے - بلکہ بڑی حد تک غائب ہوتا جارہا ہے - کسانوں کی حالت یہ ہے کہ ان کو موقتی طور پر فوری قرضوں کی ضرورت ہوتی ہے اور صرف خاص موسم یا فصل پر رقم ان کو مہیا ہوسکتی ہے - انکے لئے شارٹ ٹائیم لونس ( Short time loans ) فراہم کرنا ضروری ہے - اس غرض کیلئے زرعی بینکس اور لینڈ مارٹگیج بنکس ( Land Mortgage banks ) سے کاروبار کو پورے طور پر وسعت دینے کی ضرورت ہے - کیونکہ جب تک ایسا نہ کیا جائیگا اس قانون کا مقصد پورا نہیں ہوگا - اور صحیح طور پر کسانوں کو ریلیف نہیں ملتا - جو اعداد و شمار پیش کئے گئے ہیں وہ آج سے ۱۵-۲۰ سال پہلے کے ہیں - اسکے بعد کئی مسائل سامنے آئے - ایک تو یہ کہ آئندہ ضرورت کے وقت کسانوں کو روپیہ نہیں ملتا - پہلے جو انسٹی ٹیوشنس ( Institutions ) تھے خواہ وہ لوٹ کھسوٹ ہی کیوں نہ کرتے ہوں انکے ختم ہوجانے سے بھی مشکل پیدا ہوگئی ہے کیونکہ ضرورت کے وقت رقم مہیا کرنے کا دوسرا انتظام نہیں ہوا - ضرورت اس امر کی ہے کہ زرعی بینکس اور لینڈ مارٹگیج بنکس کے ذریعہ کسانوں کو فوری طور پر قرضہ جات مہیا کئے جائیں - ہم دیکھتے ہیں کہ کسان ایسے غیرمعمولی موقتی اور فوری ضروریات میں اپنے بیل وغیرہ فروخت کرنے پر مجبور ہوجاتا ہے - حیدرآباد میں کوآپریٹیو موومنٹ (Co-operative movement) کا آغاز تو ہوا - لیکن کوآپریٹیو سوسائیٹیز ( Co-operative Societies ) جس انداز میں یہاں کام کررہی ہیں ان سے یہ ظاہر ہوتا ہے اور ہمارے سامنے ایسی سیکڑوں مثالیں

ھیں کہ ایک شخص نے کسی کوآپریٹیو سوسائیٹی سے قرض حاصل کیا اس سے سوسائیٹی نے اصل سے دوگنا تین گنا سود وصول کیا لیکن پھر بھی زر اصل دوگنا تین گنا مطالبہ عائد کیا جاتا ھے ۔ میں یہ معلوم کرنا چاھتا ھوں کہ آخر کوآپریٹیو سوسائیٹیز کے اس طریقہ عمل کا کیا جواز ھے ۔ اس موقع پر میں صرف اسی حد تک عرض کرنا چاھتا ھوں کہ دفعہ (۳) میں کوآپریٹیو سوسائیٹیز کو اس قانون کے اثر سے جو مستثنی رکھنے کی کوشش کیگئی ھے اسکو خارج کردیا جائے اور کوآپریٹیو سوسائیٹیز اس قانون سے مستثنی قرار نہ دئے جائیں ۔

اس بل کے مختلف دفعات پر ھاؤس کے بہت سے آنریبل ممبرس نے بہت سی قانونی موشگافیاں کیں ۔ مجھے محض اعتراضات سنکر حیرت ھوئی خصوصاً دفعہ (۴) کے بارے میں اعتراض کیا گیا جس میں یہ درج ھے کہ اس قانون کے نفاذ کے (۳) مہینے کے اندر ڈیٹر (Debtor) یا کریڈیٹر (Creditor) اپنے قرضوں سے متعلق درخواست پیش کردیں ۔ اس کے تعلق سے یہ کہا گیا کہ یہ قانون اپلائی (Apply) بھی نہونے پائیگا کہ تین مہینوں کی مدت ختم ھوجائیگی ۔ اس بارے میں مجھے یہ عرض کرنا ھے کہ آنریبل ممبرس نے اس بل کے دفعہ (۱۶) کو پڑھا ھوگا ۔ اگر وہ اس پر غور کرتے تو ایسا اعتراض نہ کرتے ۔ دفعہ (۱۶) اس بل کی روح ھے ۔ واقعہ یہ ھے کہ اگر دفعہ (۴) کے تحت قرضہ جات کے متعلق درخواستیں اندرون تین ماہ پیش نہوں تو وہ قرضہ جات وائیڈ (void) قرار پائینگے ۔ مجھے یہ عرض کرنا ھے کہ اگر یہ ۳ ماہ کی شرط نکالدی جائے تو دفعہ ۱۶ کو بھی حذف کرنا پڑیگا ۔ اور اس قسم کی تبدیلی یا ترمیم سے قرض دھندہ پر مہلک طور پر اثر پڑیگا ۔ اور دفعہ ۴ میں جو مدت دیگئی ھے اگر اسمیں اضافہ کیا جائے تو اسکا فائدہ کریڈیٹر کو پہنچتا ھے ۔ میں یہ عرض کرنا چاھتا ھوں کہ اصل میں دفعہ (۴) اور دفعہ (۱۶) کا گہرا تعلق ھے ۔ دفعہ ۱۶ ھی ۔ اس بل کی اصل روح ھے ۔ اسی سے بڑی حد تک کاشتکار کو ریلیف ملنے والا ھے یہ بھی کہا گیا کہ بیرون میعاد قرضہ جات کو اس بل کے ذریعہ اندرون میعاد لانے کی کوشش کیگئی ھے ۔ قانون میعاد سماعت ایک عام قانون ھے جو تمام قوانین پر حاوی ھے سوائے اس کے کہ اسکے بارے میں کوئی خصوصی دفعات ھوں یہ بل ان قرضوں کے متعلق ھے جو اندرون میعاد ھیں ۔ جن قرضوں کا تذکرہ سکشن ۲۲ میں کیا گیا ھے وہ ایسی ھی قرضے ھونگے جو اندرون میعاد ھوں ۔ اگر کوئی آنر : ممبر یہ سمجھتے ھیں کہ سنہ ۱۹۳۶ع کے قرضے کس طرح اندرون میعاد ھوسکتے ھیں تو مجھے صرف اس حد تک عرض کرنا ھے کہ اگر ھر تین سال کے اندر قرضہ کی دستاویز کا رینیول (Renewal) کیا جاتا رھا ھو تو سنہ ۱۹۳۶ع تو کیا دو سو سال پہلے کی دستاویز پر حاصل کیا ھوا قرض بھی اندرون میعاد ھوسکتا ھے ۔ اسلئے اندرون میعاد لانے کا سوال پیدا نہیں ھوتا ۔ ایک اعتراض یہ بھی کیا گیا کہ اگر ۳۰ سال پہلے کسی شخص نے اپنی زمین رھن رکھکر قرض حاصل کیا ھو تو اس قانون کے ذریعہ اس کو بھی قرض کی تعریف میں لایا گیا ھے ۔ ایسے کاشتکاروں کو بھی اس سے فائدہ کا موقع دیا گیا ھے جو بلا لحاظ اس

